


# Let's Children! Recite Hadees

# آؤ بچو! حدیث پڑھیں

## COLOURING BOOK SERIES NO: 4

| | | | |
|---|---|---|---|
| Name: | ____________________ | ____________________ | نام: |
| Class: | ____________________ | ____________________ | کلاس: |
| School: | ____________________ | ____________________ | اسکول: |
| Home address: | ________________ | ____________________ | گھر کا پتہ: |
| Phone num: | __________________ | ____________________ | فون نمبر: |

# عرضِ ناشر

ہمارے آقا نبی کریم حضورِ انور صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ جو شخص میری امت کے فائدے کے لیے دین کے کام کی چالیس احادیث سنائے گا اور حفظ کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن عالموں اور شہیدوں کی جماعت میں اٹھائیں گے اور فرمائیں گے کہ جس دروازے سے چاہو جنت میں داخل ہو جاؤ۔ چہل احادیث کی یہ عظیم الشان فضیلت حاصل کرنے کے لیے یہ کتابچہ ایم آئی ایس فاؤنڈیشن کی طرف سے خصوصی طور پر بچوں کی رغبت و شوق کو مدِنظر رکھ کر ترتیب دی گئی ہے۔

اس مختصر کتابچہ میں احادیث ایسی منتخب کی گئی ہیں جو زبانی یاد کرنے میں آسان ہیں، اور ساتھ میں ہر حدیث شریف کے مفہوم کے مطابق ایک ایک خاکہ (شرعی احکامات کا لحاظ رکھتے ہوئے) بھی دیا گیا ہے، تاکہ بچے اس میں رنگ بھرنے کے شوق میں دیر تک کتاب کو اپنے ساتھ رکھیں اور یہ احادیث بار بار ان کی نظر سے گزر سکیں۔

اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے قبول فرمائیں۔ آمین ثم آمین۔

والسلام

ڈائریکٹر ایم آئی ایس

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○



نام کتاب: آؤ بچو! حدیث پڑھیں
مرتب: محمد ہاشم عارف مکاتی
معاون: وصی احمد، جنید عبد القادر
تصویری خاکے: ضمیر احمد
تاریخ: شعبان ۱۴۳۲/جولائی 2011
مطبع: العامر پرنٹنگ پریس 0321-2382266
ناشر: **Multimedia Innovative Solution Foundation**

523 C Adamjee Nagar, Old Dohraji, Karachi, Pakistan
Ph: +92-21-34931044 , 34944448 , Cell: +92-321-2220104
info@mis4kids.com

اس کتاب کی تیاری میں احادیث کتاب "معارف الحدیث" مؤلف: مولانا منظور احمد نعمانی صاحب سے لی گئی ہیں۔

مَفَاتِيحُ الْجَنَّةِ شَهَادَةُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہُ
رواہ احمد

**Key To Heaven:**

جنت کی کنجی:

The testimony(there is no deity save Allah) is the key to Heaven.

لا الٰہ الا اللہ کی گواہی دینا، جنت کی کنجی ہے۔



أَفْشُوا السَّلَامَ بَيْنَكُمْ مسلم

## To Spread Of Salaam:

سلام کرنا:

It is to spread the custom of Salaam among yourselves and to make it common.

تم آپس میں سلام کرنے کو عام کرو۔



اِتَّقُوْاالنَّارَوَلَوْبِشِقِّ تَمْرَةٍ
بخاری ومسلم

**The Importance Of Charity:**

O men, save yourselves from the Fire of Hell even through a dry piece of a dried date.

صدقہ کی اہمیت:

دوزخ کی آگ سے بچو، اگرچہ خشک کھجور کے ایک ٹکڑے ہی کے ذریعے ہی کیوں نہ ہو۔



بُعِثْتُ أَنَا وَالسَّاعَةُ كَهَاتَيْنِ

بخاری ومسلم

## The Day Of Judgement Is Near

I and the Last Hour are like these two fingers.

قیامت قریب ہے:

میری بعثت اور قیامت (کا واقع ہونا) ان دو

انگلیوں کی طرح ہے۔



## لَا يَثْقُلُ مَعَ اسْمِ اللّٰهِ شَيْئٌ

ترمذی

**Allah's name:**

Nothing [Indeed] can be more weighty than the name of Allah.

اللہ کا نام:

اللہ کے نام کے مقابلے میں کوئی چیز بھاری نہیں ہے۔

انبیاء

(علیہم السلام)

علماء

شہداء

يَشْفَعُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ثَلٰثَةٌ اَلْأَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْعُلَمَاءُ ثُمَّ الشُّهَدَاءُ

ابن ماجه

## The Right Of Intercede:

On the Day of Judgement three types of men will [particularly] intercede: the Prophets (علیہم السلام), the Ulama and the martyrs.

شفاعت کے حقدار:

قیامت میں تین طرح کے لوگ شفاعت کریں گے، انبیاء (علیہم السلام)، پھر علماء (دین کا علم رکھنے والے) اور پھر شہداء۔




مَوْضِعُ سَوْطٍ فِيْ الْجَنَّةِ خَيْرٌ مِّنَ الدُّنْيَا وَمَافِيْهَا

بخاری ومسلم

## Heaven Is Better:

A sweeping-place in Paradise is better than the world and all that it contains.

جنت بہتر ہے:

جنت میں ایک کوڑے کی جگہ دنیا اور جو کچھ اس میں ہے اس سے بہتر ہے۔



## حُفَّتِ النَّارُ بِالشَّهَوَاتِ

بخاری ومسلم

**Way To Hell:**

Hell has been surrounded with ease and luxuriousness.

دوزخ کا راستہ:

دوزخ کو (دل کی) خواہشات سے ڈھانپ دیا گیا ہے۔



## حُفَّتِ الْجَنَّةُ بِالْمَكَارِهِ

بخاری ومسلم

**Way To Heaven:**

Heaven has been surrounded with toil and suffering.

جنت کا راستہ:

جنت کو سختیوں اور مشقتوں سے ڈھانپ دیا گیا ہے۔



أَكْثِرُوا ذِكْرَ هَاذِمِ اللَّذَّاتِ الْمَوْتِ

ترمذی

**Remembrance Of Death:**

Keep in remembrance death which is the cutter-off of pleasure.

موت کی یاد:

تمام لذتوں کو ختم کرنے والی ''موت''

کو زیادہ یاد کیا کرو۔



يَا أَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوا اللّٰهَ

ترمذی

اللہ کا ذکر:

اے لوگو! اللہ کو یاد کیا کرو۔

**Remembrance Of Allah:**

O people, remember Allah!




اَلْکَیِّسُ مَنْ دَانَ نَفْسَهٗ وَعَمِلَ لِمَابَعْدَالْمَوْتِ

ترمذی

## The Wise And Strong?

The wise and the strong is he who keeps his inordinate appetites under control and strives for life after death.

عقلمند کون؟

عقلمند وہ ہے جو اپنے نفس کو قابو میں رکھے اور موت کے بعد کی زندگی کے لیے عمل کرے۔




اِیَّاکَ وَ مُحَقَّرَاتِ الذُّنُوبِ فَاِنَّ لَهَا مِنَ اللہِ طَالِبًا

ابن ماجہ

**Guard Your Self Against Minor Sins:**

Take special care to guard your self against sins that are regarded minor for even these will be brought to account by Allah.

چھوٹے گناہ سے بچو:

چھوٹے اور معمولی گناہوں سے بھی بچو کیونکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی بھی پوچھ ہوگی۔




اِنَّ أَوْلٰی النَّاسِ بِیَ الْمُتَّقُوْنَ

رواہ احمد

## Who Is Near Allah?

Much closer and dearer to me are the bondsmen who fear Allah.

اللہ تعالیٰ کے قریب کون:

مجھ سے بہت زیادہ قریب وہ لوگ ہیں

جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہیں۔

لَوْ كَانَتِ الدُّنْيَا تَعْدِلُ عِنْدَ اللهِ جَنَاحَ بَعُوْضَةٍ مَاسَقٰى كَافِرًا مِنْهَا شَرْبَةً.

ترمذی

## Value Of This World:

Had this world been to Allah equivalent to the value of the wing of a gnat, He would not have given a sip of water therefrom to the infidel.

## دنیا کی قدر و قیمت:

اگر اللہ تعالیٰ کے نزدیک دنیا کی قدر و قیمت مچھر کے پر کے برابر بھی ہوتی تو اللہ تعالیٰ کسی کافر کو ایک گھونٹ پانی بھی نہ دیتے۔



اِنَّ لِكُلِّ أُمَّةٍ فِتْنَةً وَفِتْنَةُ أُمَّتِي الْمَالُ

ترمذی

## Test For This Community (ummah):

For every community there is a trial, and the trial of my community(ummah) is wealth.

آزمائش:

ہرامت کے لیے کوئی خاص آزمائش ہوتی ہے اور میری امت کی خاص آزمائش مال ہے۔




اَوَّلُ صَلَاحِ هٰذِهِ الْاُمَّةِ الْيَقِيْنُ وَالزُّهْدُ

رواه البيهقى

**First Good Deed:**

The first thing which affects the well-being of this people is firm belief and Zuhd (asceticism).

پہلی نیکی:

اس امت کی پہلی نیکی اور بہتری (اللہ پر) یقین اور دنیا سے بے رغبتی ہے۔



أَوَّلُ فَسَادِهَا الْبُخْلُ وَالْأَمَلُ

رواه البيهقي

**First Bad Deed:**

The first thing that affects its corruption is niggardliness and hope placed in the distant future(hope for long life).

پہلی خرابی:

اس امت کی پہلی خرابی کنجوسی اور دنیا میں زیادہ رہنے کی آرزو ہے۔



إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْعَبْدَ التَّقِيَّ الْغَنِيَّ الْخَفِيَّ

مسلم

## Allah Loves Whom:

Allah loves the pious rich man who [in spite of his piety and wealth] is inconspicuous.

اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ:

اللہ تعالیٰ محبت کرتا ہے اس پرہیزگار آدمی سے جو مالدار ہو، گمنام ہو۔



## اِتَّقِ اللّٰہَ حَیْثُمَا کُنْتَ

ترمذی

**Fear Of Allah:**

Wherever you are and in whatever circumstances fear Allah.

**اللہ تعالیٰ کا ڈر:**

تم جہاں اور جس حالت میں ہو، اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو۔



أَتْبِعِ السَّيِّئَةَ الْحَسَنَةَ تَمْحُهَا

ترمذی

**After Every Sin:**

Do a good deed after every sin, it will annul it.

برائی کے بعد:

ہر برائی کے بعد کوئی نیکی کرو، یہ اس گناہ کو مٹا دے گی۔



اَلسَّاعَةُ أَدْهٰی وَأَمَرُّ

ترمذی

## How Is Resurrection?

The Last Day is a grievous calamity and a bitter draught in an extreme degree.

قیامت کیسی ہے؟

قیامت بڑی سخت اور کڑوی ہے۔




## اِنَّ كَثْرَةَ الضِّحْكِ تُمِيْتُ الْقَلْبَ

ترمذی

**Much Of Laughter:**

Do not laugh much for too much of laughter kills the heart.

**زیادہ ہنسنا:**

بے شک زیادہ ہنسنا دل کو مردہ کر دیتا ہے۔


مَنْ عَادٰى لِلّٰهِ وَلِيًّا فَقَدْ بَارَزَ اللّٰهُ بِالْمُحَارَبَةِ
ابن ماجه


Enmity With Allah:
Whoever bore enmity with a friend of Allah invited Allah to war


اللہ تعالیٰ سے دشمنی:
جس شخص نے اللہ تعالیٰ کے کسی دوست
سے دشمنی کی تو اس نے خود اللہ تعالیٰ کو
جنگ کی دعوت دی۔

عَلَیْکَ بِتِلَاوَةِ الْقُرْاٰنِ وَذِکْرِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

رواه البيهقى

## Reciting Qura'n:

I exhort you to make a Tilawah and Zikr compulsory for yourself

## قرآن کی تلاوت:

تم قرآن مجید کی تلاوت اور اللہ عزوجل کے ذکر کرنے کو اپنے اوپر لازم کرلو۔



قُلِ الْحَقَّ وَاِنْ كَانَ مُرًّا

رواه البيهقي

**Speak Always Truth:**

Speak always truth though it may be bitter

**سچی بات کہو:**

ہمیشہ حق اور سچی بات کہو، اگرچہ وہ کڑوی ہو۔